اوس جہاز کی لکڑیان خرید ین کاریگرون کو جمع کیا اور چہت بنانے کی تجویز کی اور یون قرار
کیا کہ بنائے کعبے کی موافق بنا حضرت ابراہیمؑ کے بناوین کم وپیش نہ کرین لیکن خرچ
نے وفا نکی کہ موافق بنا ابراہیمؑ کے تیار کرین نا چار ہوکر حطیم کو اوس بنا سے نکال ڈالا
چنانچہ آج تک حطیم کعبے سے باہر اور طواف کرتے وقت حطیم کو درمیان مین لیکر طواف کرتی
مین پھر چار طرفونکے قبائل عرب پر تقسیم کرکے بنانا شروع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
بہی پتہر کہینچنے مین سب کے ساتہ شریک رہتے تہے جب حجر اسود کے رکہنے کا وقت آیا تو قوم
قریش مین مخالفت ہوئی ہر ایک چاہتا تہا کہ یہ سعادت ہم حاصل کرین ہر ایک اپنی
فضیلتین بیان کرتے اور حجتین قائم کرتے تہے یہان تک کہ نوبت خانہ جنگی اور کشت وخون
کی پونہچی ولید بن مغیرہ جو قریش مین بزرگ اور بوڑہا تہا جوانان قریش کو قتل وقتال
سے منع کرکے یون صلاح ٹہرائی کہ کل فجر کو جو سب سے آگے بنی شیبہ کے دروازہ
سے حرم مین آوے وہ ہمارا سب کا حکم ہے اوس حکم پر سب راضی ہوئے ؛

۱۵۵ رافع الرتب ۱۵۶ رافع الدرجات ۱۵۷ الرقیب ۱۵۸ روح الحق ۱۵۹ روح القدس ۱۶۰ الرؤف
۱۶۱ رکن المتواضعین **الزاء** ۱۶۲ الزاہد ۱۶۳ زعیم الانبیا ۱۶۴ الزکی ۱۶۵ الزمزمی ۱۶۶ زین من وافی القیامۃ
**السین** ۱۶۷ السابق ۱۶۸ السابق بالخیرات ۱۶۹ سابق العرب ۱۷۰ الساجد ۱۷۱ سبیل اللہ ۱۷۲ السراج المنیر
۱۷۳ السعید ۱۷۴ سعد اللہ ۱۷۵ سعد الخلائق ۱۷۶ السمیع ۱۷۷ السلام ۱۷۸ السید ۱۷۹ سید ولد آدم
۱۸۰ سید المرسلین ۱۸۱ سید الناس ۱۸۲ سید الکونین ۱۸۳ سید الثقلین ۱۸۴ سیف اللہ المسلول
**الشین** ۱۸۵ الشارع ۱۸۶ الشافع ۱۸۷ الشاکر ۱۸۸ الشاہد ۱۸۹ الشکور ۱۹۰ الشکار ۱۹۱ الشمس
۱۹۲ الشہید **الصاد** ۱۹۳ الصابر ۱۹۴ الصاحب ۱۹۵ صاحب الآیات ۱۹۶ صاحب المعجزات
۱۹۷ صاحب البرہان ۱۹۸ صاحب البیان ۱۹۹ صاحب التاج ۲۰۰ صاحب الجہاد ۲۰۱ صاحب الحجۃ
۲۰۲ صاحب الحطیم ۲۰۳ صاحب الحوض المورود ۲۰۴ صاحب الخاتم ۲۰۵ صاحب الخیر
۲۰۶ صاحب الدرجۃ الرفیعۃ ۲۰۷ صاحب الرداء ۲۰۸ صاحب الازواج الطاہرات ۲۰۹ صاحب
سجود للرب المحمود ۲۱۰ صاحب الشرع ۲۱۱ صاحب السرایا ۲۱۲ صاحب السلطان ۲۱۳ صاحب السیف
۲۱۴ صاحب الشفاعۃ الکبری ۲۱۵ صاحب العطایا ۲۱۶ صاحب العلامات الباہرات ۔
۲۱۷ صاحب العلو والدرجات ۲۱۸ صاحب الفضیلۃ ۲۱۹ صاحب الفرج ۲۲۰ صاحب القضیب
۲۲۱ صاحب القضیب الاصغر ۲۲۲ صاحب قول لا الہ الا اللہ ۲۲۳ صاحب القدم ۲۲۴ صاحب الکوثر
۲۲۵ صاحب اللواء ۲۲۶ صاحب المحشر ۲۲۷ صاحب المدینۃ ۲۲۸ صاحب المغفر ۲۲۹ صاحب المغنم
۲۳۰ صاحب المعراج ۲۳۱ صاحب المنظر المشہود ۲۳۲ صاحب المقام المحمود ۲۳۳ صاحب المنبر ۲۳۴ صاحب المیزر
۲۳۵ صاحب النعلین ۲۳۶ صاحب الہراوۃ ۲۳۷ صاحب الوسیلۃ ۲۳۸ الصادع بما امر ۲۳۹ الصادق

اول المومنین اول من تنشق عنہ الارض **الباء** البار قابیط الباطن البرہان
بشر بشری عیسی البشیر البصیر البلیغ بالغ البیان البینۃ **التاء**
التابی التذکرہ التقی التنزیل التہامی **الثاء** ثانی اثنین **الجیم**
الجبار الجد الجواد الجامع **الحاء** حاتم حزب اللہ الحاشر الحافظ الحاکم
بما اراہ اللہ الحامد حامل لواء الحمد الحامد لامتہ عن النار الحبیب حبیب الرحمان
حبیب اللہ الحجازی الحجۃ البالغۃ حجۃ اللہ علی الخلائق حرز الامیین الحرمی
الحریص الحریص علی الایمان الحسیب الحفیظ الحق الحکیم حماد حمطایا
حمعسق حق الحمد الحنیف **الخاء** الخبیر خاتم النبیین خاتم المرسلین الخاتم
الخازن لمال اللہ الخاشع الخاضع الخالص خطیب الانبیاء خطیب الامم خطیب
الوافدین علی اللہ الخلیل خلیل الرحمان خلیل اللہ الخلیفۃ خیر الانبیاء خیر البریۃ
خیر خلق اللہ خیر العالمین طہ خیر الناس خیر ہذہ الامۃ خیرۃ اللہ **الدال** دار الحکمۃ
الداعی الی اللہ دعوۃ ابراہیم دعوۃ النبیین دلیل الخیرات **الذال** الذاکر الذکر
ذکر اللہ ذوالحوض المورود ذوالخلق العظیم ذوالصراط المستقیم ذوالقوۃ ذوالمکانۃ
ذو عزۃ ذو فضل ذوالمعجزات ذوالمقام المحمود ذوالوسیلۃ **الراء** الراضع
الراضی الراغب الرافع راکب البراق راکب البعیر راکب الجمل راکب الناقۃ
راکب النجیب الرحمۃ رحمۃ الامۃ رحمۃ للعالمین رحمۃ مہداۃ الرحیم
الرسول رسول الرحمۃ رسول اللہ رسول الملاحم الرشید الرفیع الذکر

۲۴۰ الصبور ۲۴۱ الصدق ۲۴۲ صراط الله ۲۴۳ صراط الذین انعمت علیہم ۲۴۴ الصراط المستقیم

۲۴۵ المصفوح عن الزلات ۲۴۶ الصفوۃ ۲۴۷ الصفی ۲۴۸ الصالح **الضاد** ۲۴۹ الضارب بالحسام

۲۵۰ الضحاک ۲۵۱ الضحوک **الطاء** ۲۵۲ طاب طاب ۲۵۳ الطاہر ۲۵۴ الطیب ۲۵۵ طسم

۲۵۶ طس ۲۵۷ طٰہٰ ۲۵۸ الطیب **الظاء** ۲۵۹ الظاہر ۲۶۰ الظفور من الظفر وہو الفوز

**العین** ۲۶۱ العابد ۲۶۲ العادل ۲۶۳ العظیم ۲۶۴ العافی ۲۶۵ العاقب ۲۶۶ العالم ۲۶۷ علم الایمان

۲۶۸ علم الیقین ۲۶۹ العالم بالحق ۲۷۰ العائل ۲۷۱ عبد الله ۲۷۲ العبد ۲۷۳ عبد الکریم ۲۷۴ العدل

۲۷۵ العربی ۲۷۶ العروۃ الوثقی ۲۷۷ العزیز ۲۷۸ العفو ۲۷۹ العطوف ۲۸۰ العلیم ۲۸۱ العلی

۲۸۲ العلامۃ ۲۸۳ عین العز ۲۸۴ عبد الجبار ۲۸۵ عبد الحمید ۲۸۶ عبد المجید ۲۸۷ عبد الوہاب

۲۸۸ عبد القہار ۲۸۹ عبد الرحیم ۲۹۰ عبد الخالق ۲۹۱ عبد القادر ۲۹۲ عبد المہیمن ۲۹۳ عبد القدوس

۲۹۴ عبد الغیاث **الفاء** ۲۹۵ الفاتح ۲۹۶ الفارقلیط ۲۹۷ الفاروق ۲۹۸ الفتاح

۲۹۹ الفجر ۳۰۰ الفرط ۳۰۱ الفصیح ۳۰۲ فضل الله ۳۰۳ فواتح النور **القاف**

۳۰۴ القاسم ۳۰۵ القاضی ۳۰۶ القانت ۳۰۷ قائد الخیرات ۳۰۸ قائد الغر المحجلین ۳۰۹ القائل

۳۱۰ القائم ۳۱۱ القتال ۳۱۲ القتول ۳۱۳ قثم ۳۱۴ القثوم ۳۱۵ قدم صدق ۳۱۶ القرشی

۳۱۷ القریب ۳۱۸ القمر ۳۱۹ القیم ۳۲۰ القوی **الکاف** ۳۲۱ کافۃ للناس

۳۲۲ الکفیل ۳۲۳ الکامل فی جمیع اموره ۳۲۴ الکریم ۳۲۵ کہیعص **اللام** ۳۲۶ اللسان **المیم**

۳۲۷ الماجد ۳۲۸ ماذ ماذ ۳۲۹ الموئل ۳۳۰ الماحی ۳۳۱ المامول ۳۳۲ المانح ۳۳۳ المانع ۳۳۴ المعین

۳۳۵ المبارک ۳۳۶ المبتہل ۳۳۷ المبر ۳۳۸ المبشر ۳۳۹ مبشر البائس ۳۴۰ المبعوث بالحق

اور رنگ ملیح تھا چنانچہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انا املح واخی یوسف
اصبح اور چہرۂ مبارک نہ بہت گول تھا نہ لانبا درمیان مین تھا اور رخسارہ آنحضرتؐ
کی نرم کہ لفظ سہل الخدین انہین معنی پر دلالت کرتا ہے بیہقی نے ابی اسحاق سے
روایت کی کہ ہمدانیہ کی ایک عورت نے مجھے کہا کہ مینے حج ساتھ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کے ادا کیا ہے تو مینے کہا کہ حضرتؐ کے چہرہ مبارک کا حال کہو اوس عورت نے کہا
کالقمر لیلۃ البدر لم ار قبلہ ولا بعدہ مثلہ صلی اللہ علیہ وسلم
اور ابی ہالہ کی حدیث مین آیا ہے کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فخما مفخما
یتلالؤ وجہہ تلالؤ القمر اصل یہ ہے کہ آنحضرتؐ کی صفات کی مشابہ اور مماثل کوئی
شے مخلوقات مین سے نہین ہے اور جو تشبیہ قمر کے ساتھ روی مبارک کی واقع ہوئی ہے
بطور عرف اور عادت بطرز سخن اور بروش شعر و اشعار کے ہے اور درحقیقت وہ آئینہ جمال
انوار نامتناہی الٰہی تھا شعر گو ترقی پہ جمال مہ کامل ہووے ؛ منہ تو دیکھون کہ ترے
منہ کے مقابل ہووے ؛ اور آنکھین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بڑی بڑی تھین جیسا کہ حضرت
مرتضی علی رضی اللہ تعالی عنہ وکرم اللہ وجہہ نے فرمایا کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم عظیم العینین اھدب الاشفار یعنی بہت ایسی بڑی نہ تھین کہ حسن و
زیبائی کے ساتھ موافق نہ ہووین اور سرخی کے ڈورے آنکھون مین تھے جیسا کہ حدیث شریف
لفظ اشکل العینین یعنی سرخی سپیدی چشم مین تھی اور بعض روایت مین آیا ہے کہ سرخی سیاہی
چشم مین بھی تھی کہ روایت اشہل العینین اس معنی پر دلالت کرتی ہے اور بے سرمہ لگائے

الموحی الیہ (۴۶۱) الموصل (۴۶۲) الموفق (۴۶۳) المولی (۴۶۴) المومن (۴۶۵) المؤید (۴۶۶) المیسر (۴۶۷)

**النون** النابذ (۴۶۸) الناجز (۴۶۹) الناس (۴۷۰) الناسخ (۴۷۱) الناشر (۴۷۲)

الناصر (۴۷۳) الناطق (۴۷۴) الناہی (۴۷۵) نبی الاحمر (۴۷۶) نبی الاسود (۴۷۷)

نبی التوبہ (۴۷۸) نبی الحرمین (۴۷۹) نبی الراحۃ (۴۸۰) نبی الرحمۃ (۴۸۱) البنی الصالح (۴۸۲)

نبی اللہ (۴۸۳) نبی المرحمۃ (۴۸۴) نبی الملحمۃ (۴۸۵) نبی الماحم (۴۸۶) النبی (۴۸۷) النجم (۴۸۸)

النجم الثاقب (۴۸۹) نجی اللہ (۴۹۰) النذیر (۴۹۱) النسیب (۴۹۲) نصیح (۴۹۳) ناصح (۴۹۴)

النعمۃ (۴۹۵) نعمۃ اللہ (۴۹۶) النقیب (۴۹۷) النقی (۴۹۸) النور (۴۹۹) نور الامم (۵۰۰) نور اللہ (۵۰۱)

الذی لایطفا (۵۰۲) **الواو** الوجب (۵۰۳) الواسط (۵۰۴) الواسع (۵۰۵) الواصل (۵۰۶)

الواضح (۵۰۷) الواعد (۵۰۸) الواعظ (۵۰۹) الورع (۵۱۰) الوسیلہ (۵۱۱) الوافی (۵۱۲)

ولی الفضل (۵۱۳) الولی (۵۱۴) **الھاء** الھادی (۵۱۵) ھدی (۵۱۶) ھدایۃ اللہ (۵۱۷) الھاشمی (۵۱۸)

**الیاء** الیسر (۵۱۹) یٰس اور مشہور کنیت حضرت صلی اللہ علیہ و

آلہ وسلم کی ابو القاسم اور ابو ابراہیم آئی ہے اور ابی الارامل بھی کنیت آئی ہے

## حلیہ شریف حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

روے مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا آئینہ جمال الٰہی اور مظہر انوار نا متناہی ہے

صحیح بخاری اور صحیح مسلم مین براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

کہ آنحضرت ؐ خوب رو اور خوشخوی سب لوگون سے زیادہ تھے اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ

روایت فرماتے ہین ما رایت شیئا احسن من رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

سنتے کلام ملائکہ سنتے اطیط آسمان سنتے جو اور کوئی نہ سنتا وہ آپ سنتے وہ کان مخزن اسرار انوار نا متناہی تہی سارے مخلوقات کے بہلا سے کیوان گمان سعادت وافادت تہی کان وہ جزء اعظم تہے کہ ساری جسم مبارک خدای تعالے نے اذن فرمایا **مثنوی**
خوبصورت خوش نما گوش شریف + تہا یہ ان کانون کا اعجاز لطیف + دور یا نزدیک ہوتی گفتگو + صاف سنتے آپ اس گفتار کو + اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کشادہ پیشانی تہے اور جناب حضرت علی ابن ابیطالب کرم اللہ وجہہ واضح الجبین اور ایک روایت مین صلت الجبین فرماتے ہین اور لفظ واسع الجبین اور واسع الجبہہ کا حدیث شریف مین آیا ہے اور کعب بن مالک فرماتے ہین کہ جب چین آنحضرت ص کے جبین مبارک پر پڑتی تہی تو تصویر قطع قمر نظر آتی تہی **بیت فارسی** کسیکہ تشنہ لب ست باز میداند + کہ عین موج حیات است چین پیشانی + وہ جبین نور آگین آپ کی نور کے جلوون سے مالامال تہی + بحر خوبی تہی جبین با صفا + موج خوبی اسمین چین با صفا کیا کہون عالم جبین کے چین کا + چاند کا ٹکڑا تہا لہراتا ہوا + تہا عرق جو اس جبین پاک کا + اس جبین صاحب لولاک کا + اسکی نکہت سے خجل تہا مشکناب + وہ عرق تہا غیرت عطر و گلاب + بہوین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بشکل کمان خوب ملی ہوئی نہ تہین کچہ فرق باریک دونون مین تہا کہ کوئی ملی بہوین جانتا تہا اور کوئی نہین جانتا تہا **مثنوی** دونون ابروے شہ کون ومکان پیش محراب سجود عارفان + طاق تہا ایک ایک رعنائی کے ساتہ تہی جدائی اُنمین زیبائی کے ساتہ

آنکھین جیسے سرمہ لگی ہوئین معلوم ہوتی تھین کہ روایت اون بحج العینین اسی معنی کی
موید ہے بیت بلسان سرمہ سیہ کردہ خاتم مرحوم ۔ دو چشم تو کہ سیاہند سرمہ ساکردہ
اور تیری نظر مبارک کی ایسی تہی کہ روشنی اور تاریکی دونون برابر تہین یعنی جیسا کہ روشنائی
مین دیکہتی تہی ویسا ہی تاریکی مین ملاحظہ فرماتی تہی چنانچہ اسی طور سے بخاری مین روایت
عبد اللہ بن عباس سے مروی ہے اور بیہقی نے حضرت عایشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے
اسی طرح سے روایت کی ہے اور ثریا مین گیارہ ستارہ دیکہتے تہے جیسا کہ قاضی عیاض نے
شفا مین لکہا ہے اور سہیلی نے دیکہنا بارہ ستارون کا لکہا ہے اور حالانکہ نسبت خاص حضور
اور جیلسکے نظر طرف آسمان کے سوائے انتظار وحی کے بہ نسبت زمین کے دراز تر نہ تہی
اور اکثر بطریق ملاحظہ اور کبہی بطریق ماق وموق کے التفات نظر سے فرماتے اور سامنے
کی چیز کو اور پیٹہہ کے پیچہے کی چیز کو برابر نظر فرماتے جیسا کہ احادیث صحیحہ مین وارد ہوا کہ
مقتدیون کو فرماتے کہ رکوع اور سجود مین مجہسے سبقت نہ کرو کہ مین پیش اور پس سے یکسان
دیکہتا ہون اور بعضون نے لکہا ہے کہ یہ صلوۃ کے ساتہ مخصوص ہے بیت
چشم کے اوصاف سے دل شاد ہی ٭ آیۂ مازاغ مجکو یاد ہے ٭ آپ کے کان درحقیقت
معدن خیر و برکات تہے اونکے کان کی تعریف خدای تعالی نے قرآن شریف مین فرمائی ہے
قل اذن خیر لکم جسکا خدا مداح ہے اوسکے وصف کا کیا بیان ہو کبہی کوئی بات
شرک کی نہ سنتے دہیان لگا کر کان نہ رکہتے وہ کان کبہی ذکر الہی کے سوا کچہہ نہ سننے
سنے کو تو شر و خیر سب سنتے مگر تاثیر شر کی کبہی نہ ہوتی وحی الہی سنتے کلام جبرئیل ہم

سنتے کلام ملائکہ سنتے اطیط آسمان سنتے جو اور کوئی نہ سنتا وہ آپ سنتے وہ کان مخزن
اسرار انوار نامتناہی تھی سارے مخلوقات کے بہلا سے کیوان گمان سعادت وافادت
تھی کان وہ جزو اعظم تھے کہ ساری جسم مبارک خدای تعالے نے اون فرمایا **مثنوی**
خوبصورت خوش نما گوشِ شریف + تہا یہ ان کانون کا اعجاز لطیف + دور یا
نزدیک ہوتی گفتگو + صاف سنتے آپ اس گفتار کو + اور آنحضرت صلی اللہ علیہ و
سلم کشادہ پیشانی تھے اور جناب حضرت علی ابن ابیطالب کرم اللہ وجہہ واضح الجبین
اور ایک روایت مین صلت الجبین فرماتے ہین اور لفظ واسع الجبین اور واسع الجبھہ کا
حدیث شریف مین آیا ہے اور کعب بن مالک فرماتے ہین کہ جب چین آنحضرت صہ کے
جبین مبارک پر پڑتی تھی تو تصویر قطع قمر نظر آتی تھی **بیت فارسی** کیکہ تشنہ لب
نست باز سیدانہ کہ عین موج حیات است چین پیشانی + وہ جبین نور آگین آپ کی
نور کے جلوون سے مالا مال تھی + بحر خوبی تھی جبینِ با صفا + موج خوبی اسمین چین بابہا
کیا کہون عالم جبین کے چین کا + چاند کا ٹکڑا تھا لہراتا ہوا + تھا عرق جو اس جبین
پاک کا + اس جبین صاحب لولاک کا + اسکی نکہت سے خجل تھا مشکناب +
وہ عرق تھا غیرت عطر و گلاب + بہوین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بشکل کمان
خوب ملی ہوئی نہ تھین کچھ فرق باریک دونون مین تھا کہ کوئی ملی بھوین جانتا تھا
ور کوئی نہین جانتا تھا **مثنوی** دونون ابروے شہ کون و مکان پیش محراب
سجود عارفان + طاق تھا ایک ایک عنائی کے ساتھ + تھی جدائی ایمن بیائی کے ساتھ

آنکھین ایسے جیسے سرمہ لگی ہوئین معلوم ہوتی تھین کہ روایت او سے العینین اسی معنی کی موید ہے بیت بسان سرمہ سیہ کردہ خانہ مردم + دو چشم تو کہ سیاہند سرمہ ساکردہ اور تیزی نظر مبارک کی ایسی تہی کہ روشنی اور تاریکی دونون برابر تہین یعنی جیسا کہ روشنائی مین دیکہتی تہی ویسا ہی تاریکی مین ملاحظہ فرماتی تہی چنانچہ اسی طور سے بخاری مین روایت عبداللہ بن عباس سے مروی ہے اور بیہقی نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے اسی طرح سے روایت کی ہے اور ثریا مین گیارہ ستارہ دیکہتے تہے جیسا کہ قاضی عیاض نے شفا مین لکھا ہے اور سہیلی نے دیکہنا بارہ ستارون کا لکھا ہے اور حالانکہ نسبت خارجی حضور اور حیاء کے نظر طرف آسمان کے سوائے انتظار وحی کے بہ نسبت زمین کے دراز تر نہ تہی اور اکثر بطریق ملاحظہ اور کبہی بطریق ماق دموق کے التفات نظر سے فرماتے اور سامنے کی چیز کو اور پیٹھ کے پیچہے کی چیز کو برابر نظر فرماتے جیسا کہ احادیث صحیحہ مین وارد ہوا کہ مقتدیون کو فرماتے کہ رکوع اور سجود مین مجہسے سبقت نہ کرو کہ مین پیش اور پس سے یکسان دیکہتا ہون اور بعضون نے لکہا ہے کہ یہ صلوۃ کے ساتہ مخصوص ہے بیت چشم کے اوصاف سے دل شاد ہے + آیۂ مازاغ مجکو یاد ہے + آپ کے کان درحقیقت معدن خیر و برکات تہے اونکے کان کی تعریف خدا ہی تعالی نے قرآن شریف مین فرمائی ہے قُلْ اُذُنُ خَیْرٍ لَّکُمْ جسکا خدا مداح ہے اوسکے وصف کا کیا بیان ہے کبہی کوئی بات شرک کی نہ سنتے دہیان لگاکر کان نہ رکہتے وہ کان کبہی ذکر الہی کے سوا کچہ نہ سننے کو تو شر و خیر سب سنتے مگر تاثیر شر کی کبہی نہ ہوتی وحی الہی سنتے کلام جبرئیل

حضرت نے اوس سے کچہ پانی پایا اور آب دہن اوسمین ڈالا لوگون سنے جو کہ حاضر تھے اوس
بقیہ پانی کو چاہ مین ڈالدیا اوسی وقت آب چاہ شیرین ہوگیا اور مشک کی خوشبو آنے
لگی حضرت انس کے گہرمین باولی تہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آب دہن اپنا اوسمین
ڈالا وہ چاہ ایسا شیرین ہوگیا کہ اور کوا مدینے مین ایسا شیرین نتھا طفلان شیرخوارہ
کو حضرت کے پاس لائے حضرت نے آب دہن اپنا بچون کے منہ مین ڈالا وہ ایسے شکم سیر
ہوے کہ اوسدن دودہ نہ پیا ایکدن امام حسین مجتبی رضی اللہ تعالی عنہ پیاسے بہت تھے
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زبان مبارک اپنی اونکے دہن مین رکہی کہ وہ امام موصوف
چوسنے لگے کہ اوس دن تمام روز سیراب رہے فقط اور محفوظ رکھا تھا اللہ تعالی نے
حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خمیازہ اور کسل سے تاریخ بخاری اور مصنف ابن شیبہ
مین لکھا ہے کہ ماتثاوب النبی قط اور بعض روایات مین آیا ہے ماتثاوب نبی قط
یعنی کسی پیغمبر نے انگڑائی نہین لی اور حدیث شریف مین آیا ہے کہ تثاوب شیطان سے ہے
اگر غالب ہو جاوے تو دست چپ سے دہن کو پوشیدہ کرے یا نیچے کے ہونٹون کو دانتون
سے پکڑے اور ہا ہا یا آہ آہ نکرے فقط ضحک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اکثر تبسم تہا
حضرت عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا فرماتی ہین کہ مینے لہوات حضرت کے ہنسنے مین کبہی
نہ دیکھے بیہقی نے ابو ہریرہ سے روایت کی ہے کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہنستے تھے
تو دیوارین گہرون کی روشن ہو جاتی تہین اور نور دانتون کا اوپر ایسا پڑتا تہا جیسا کہ
آفتاب کا نور دیوارون پر روشنی دیتا ہے ایسے ہی شیخ عبد الحق دہلوی نے مدارج مین لکھا ہے

بینی مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی باریک اور اونچی تھی کہ روایت اقنی الالف واقنی العرنین ودقیق العرنین اسی باریکی اور بلندی کیطرف دلالت کرتی ہے
مثنوی بینی پر نور ممتاز و بلند + باکمال خوشنمائی ارجمند + دیکھتا جو ذرا تامل انکر + اوسکو وہ بینی بلند آتی نظر + نے نہایت پر نہ تھی بینی بلند + اعتدال سال سے تھی ارجمند + وہ جو ظاہر تھی بلندی دور سے + مشتعل تھی ارتفاع نور سے
حدیث جابر مین آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ضلیع الفم یعنی فراخ دہان تھی اور بعضون نے ضلیع فم سے قرب شفتین مراد رکھا ہے مثنوی وہ کشادہ پن تھا کس خوبی کے ساتھ + حسن وزیبائی واسلوبی کے ساتھ + وہ دہان دلربا صل علی خوشنما تھا خوش نما تھا خوشنما + دندان مبارک کشادہ تھی اور رونق دار تھے کہ لفظ اشنب مفلج الثنایا جو حدیث شریف مین آیا ہے اسی معنی کیواسطے دلالت کرتا ہی اور بعضے روایت مین عظیم الاسنان واقع ہوا ہے ع کانما اللؤلؤ المکنون فی صدف + من معدنی منطق منہ ومبتسم شعر ہندی وصف دندان مین نہت حیران رہا + سورہ یسین نے عقدہ حل کیا + والنجم ہے قرآن مین ثنائے دروندان + تاری تھی جڑے منہ مین بجاے دُروندان + تھوک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا شفا تھا کہ جیسا مروی ہی کہ خیبر کے دن حضرت امیر المومنین علی بن ابیطالب کرم اللہ وجہہ کی آنکھین دکھتی تھین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آب دہن لگا دیا اور اسی وقت آنکھون کو شفاء حاصل ہو گئی ایک کوئے سے ڈول نکالکے حضرت کو دیا

لفظ جمل اور کسی حدیث مین سبط اور قطط تعریف موے مبارک مین آیا ہے اور اصابۃ فرماتی
ہین کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکے شریف مین تشریف لائے چار گیسو تھے
مسئلہ سدل اور فرق دونون جائز ہین لاکن مانگ نکالنا یعنی فرق احب اور افضل
ہے اور آنحضرت صلعم بقول مختار بالون کو اپنے حال پر رکھتے تھے اگر خود متفرق ہوتے تھے فرق
فرماتے تھے ورنہ سدل یعنی گذاشت کرتے تھے اور معنی سدل کے زبان فارسی مین فرو ہشتن
موے کے ہین اور معنی فرق کے بزبان فارسی جدا کردن موے بعضے از بعضے چنانکہ پیدا شود
درمیان آنہا خطے کہ آنرا مفرق میگویند یعنی تارک سر مسئلہ خضاب کا کرنا اور نہ کرنا دونون
جائز ہین لاکن خضاب مہندی کا اولی اور افضل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
بقول مختار کبھی خضاب فرماتے اور کبھی ترک فرماتے چنانچہ صحیحین مین روایت ہے عبداللہ بن
عمرو سے درباب رنگ کرنے کے صفرۃ سے آئی ہے اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نے شیبتنی سورۃ ہود والواقعہ والمرسلات وعم یتساءلون
واذا الشمس کورت اور ریش شریف حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی گھنی تھی
جیسا کہ حدیث ابن ابی ہالہ مین آیا ہے کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کث اللحیۃ اور شفا قاضی عیاض مین کث اللحیۃ یملاء صدرہ ہے نظارہ روے
مبارک پہ محاسن کا وہ جلوہ + جسطرح سے ہو ماہ کے اطراف مین ہالہ ہے اور گردن
آنحضرت کی صاف سپید مانند قطعہ نقرہ کے تھی جیسا کہ مواہب مین بروایت ابی ہریرہ
رضی اللہ تعالی عنہ آیا ہے قال ابو ہریرۃ کان جید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور گریہ و بکا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مانند ضحک کے تھا یعنی آواز بلند نہین ہوتی تھی
آنسو ٹپکتے تھے اور سینے سے آواز ایک جوش دیگ کیطرح سنا جاتا تھا اور بعضی روایت مین
آیا ہے کہ مانند چکّی کی آواز سینے سے آتی تھی کہ لوگون کو ہوش دلاتا تھا آنحضرت کمال خوش
آواز تھے کہ احسن الناس صوتاً و احلاہم روایت آئی ہے اور پہونچتی تھی آواز مبارک وہان تک
جو کسی کی آواز وہان تک نہ پہونچتی تھی خصوص خطبون مین کہ عورات محذرات پردون مین آواز
مبارک سنتی تھین اچھی طرح سے اور زبان شریف راست اور درست تر تھی حضرت انس فرماتے ہین
کہ خدا تعالیٰ نے کوئی پیغمبر نہین بھیجا مگر خوش آواز اور خوش رو یہان تک کہ بھیجا ہمارا پیغمبر
سب سے زیادہ خوش آواز اور خوش رو خطبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے منا مین پڑھا
تو جسقدر لوگ کہ منا مین تھے سبھون نے سنا حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بارگاہ
رسالت مآب مین عرض کیا کہ یا رسول اللہ آپ کہین اور جگہہ تشریف نہین لے گئے یہ فصاحت
کہان سے آنحضرت مین آئی فرمایا کہ لغت اسمٰعیل کی مندرس ہو گئی تھی وہ میرے پاس
جبرئیل لائے مینے اوسکو یاد کر لیا اور یہ بھی فرمایا ادبنی ربی فاحسن تادیبی اور یہ بھی فرمایا
کہ مین سعد بن ابی بکر کی قوم مین پرورش پایا کہ وہ افصح عرب تھے اور یہ بھی فرمایا انا افصح
من نطق بالضاد اور ہر قوم سے اونکی بولی مین کلام فرمایا کرتے تھے اور سر مبارک صلی اللہ
علیہ وسلم بڑا تھا کہ لفظ عظیم الھامتہ اسی سر پر وارد ہے ع سر تھا سنہ والا کا کہ سر صمدی تھا
+ گنجینۂ اسرار نہان احدی تھا + انوار جمال ازلی اوس سے نمودار + تھے معرفت حق کے
بھرے اوسمین سب اسرار + موئی شریف حضرتؐ کو دو تا و پیچیدہ تھی کہ حدیث شریف مین

روایت مین بسط الکفین اور کسی روایت مین شثن الکفین آیا ہے اونگلیان آنحضرت
کی لانبی لانبی تھین کہ لفظ سائل الاطراف اسی معنی پر دلالت کرتا ہے اور کتاب شفا
مین لفظ طویل الاصابع صاف آیا ہے اور بعض روایت مین شائل الاطراف شین معجمہ
سے اور بعض روایت مین شائن الاطراف نون سے بعوض لام کے آیا ہے ؏
دست معجز آپ کا صل علی + ماہ کامل جسنے دو ٹکڑے کیا + ہر سر ناخن مین یہ اعجاز ہے
جسکا وانشق القمر اک ناز ہے + اور ناخن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اسطرح لیتے تھے
کہ اول سبابہ سیدھے ہاتھ کا اور ختم ابہام اوسی ہاتھ پر فرماتے تھے شیخ عبد الحق دہلوی نے
مدارج النبوۃ مین بیچ زبان فارسی کے لکھا ہے در کیفیت قلم اظفار چیزے ثابت نشدہ
ولاکن این مقدار در آمدہ کہ ابتدای میکرد بسبابہ یمنی وختم میکرد بابہام آن در نظمی کہ منسوب
است بہ امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ آن اینست **شعر** قلم الاظفار بالسنۃ
والادب + یمنہا خواسب الیسارہا اذخب + انتہی

ناخن

## غزل

| | | |
|---|---|---|
| اونکو ناخن پر فدا جان کیجیے | اور ماہ عید قربان کیجیے | جان کیا ہے اور ماہ عید کیا |
| یان فدا ملک سلیمان کیجیے | اس جگہہ ملک سلیمان ہے حقیر | باغ رضوان کو فدا یان کیجیے |
| باغ رضوان بھی یہان کیا چیز ہے | ولمین ہے کچھ اور سامان کیجیے | اونکو ناخن کا تراشہ گر ملے |
| جسے جان مین اوسکو پنہان کیجیے | اور روز حشر موجب آشکار | پیش اوسکو پیش یزدان کیجیے |
| اور کیجیے عرض اے رب رحیم | اسکے باعث ہم پہ احسان کیجیے | ہمنے پایا ہے ہلال عید کو |
| آج ہمکو شاد و فرحان کیجیے | صحن محشر عیدگاہ مغفرت | از برای اہل عصیان کیجیے |

ابیض کانما صنع من فضۃ اور حدیث ابن ابی ہالہ مین ہے کان عنقہ جید د
فی صفاء الفضۃ اور معنی لفظ دمیہ کہ بضم اول و سکون میم بمعنی غزال یا آہو بچہ کے ہو
شمائل ترمذی مین لکھا ہے سے کیا گردن پرنور رسول مدنی تھی + شفاف مثل الماس بہی کر
زردی نہی + اور ہر دو شانہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین فاصلہ اور بعد حاصل تھا جیسا کہ بعد
ما بین المنکبین کا لفظ وصف مین واقع ہوا ہے اور آنحضرت کا سینہ مبارک عریض
چوڑا سینہ تھا اور بعضی روایات مین عظیم مشاش المنکبین والکتد سواء البطن
والصدر عاری الثدیین سوی ذلك اشعر الذراعین والساعدین والمنکبین
واعالی الصدر والساقین عفرۃ الطیبۃ بین کتفیہ خاتم النبوۃ و ھو خاتم
النبیین اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دونون شانون کے درمیان مہر نبوت
تھی شیخ ابن حجر نے شرح مشکات شریف مین لکھا ہے کہ اوس مہر نبوت مین وحدہ لا
شریك لہ توجہ حیث کنت فانك منصور سے تھی تیج مین شانون کے
عیان مہر نبوت + وہ ختم رسل تھے تو یہ تھی ختم رسالت + اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
ہاتھ لانبے تھے اور بند دست یعنی پہونچا بھی لنبا تھا کہ لفظ طویل الزندین کتب
احادیث مین آیا ہے اور سطبر دست اور فربہ بازو تھے جیسا کہ بعض روایت مین آیا ہے
عبل الذراعین اور بعض روایت مین عبل العضدین آیا ہے سے تھا طول
ید حضرت محبوب خدا مین + وسعت تھی کف دست رسول دو سرا مین + اور کف دست
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی فراخ تھی کہ کسی روایت مین رحب الراحۃ اور کہین

نے فرمائین جو لوگ کہ آنحضرت کے حالات اور اخبارات سے واقف ہین وہ اونکی تبحر عظمت
علم مین شناور ہین باوصفیکہ ممارست معلمین اور مدرسین سے نہ تھے لاکن وہ علم کہ جو اولین
و آخرین کو تھا سب آپ کو حاصل ہوا سے نگارمن کہ بمکتب نرفت و خط نہ نوشت بغمزہ
مسئلہ آموز صد مدرس شد اور صبر اور حلم اور عفو آنحضرت مین ایسی سیرت حمیدہ تھی کہ
مشرکان جفا پیشہ جنگ احد کے واسطے فرمایا اللھم اھد قومی فانھم لا یعلمون اور خدا تعالی
نے اونکے امر مین فرمایا اِنَّكَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ اور تواضع اور ادب اور حسن معاشرت
مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سب سے فائق تھے اور جود و سخاوت مین سب سے اعلی
اور شجاعت اور قوت اور زور مین سب سے اولی اور حیا و شرم مین عدیم المثال اور شفقت
اور رافت اور رحمت مین سب سے برتر تھے کہ آیہ کریمہ وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ
گواہ اس معنی پر ہے اور وفا و حسن عہد و صلہ رحم و تعہد بیمارا ور تازہ کرنے عہد مین سارے
جہان سے بہتر تھے اور عدل اور امانت اور عفت اور صدق لہجہ مین ساری دنیا سے اکمل تھے
اور وقار اور مروت اور صحت اور تؤدت مین سب سے اشرف تھے اور زہد مین سب سے
زہد افزون تھے اور خوف اور خشیت اور سختی طاعت اور کثرت عبادت موافق قدر علم و معرفت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عظمت مین تھی اور ایسے حمیدہ خصال پسندیدہ اطوار خدا تعالی کو
نزدیک تھی کہ اونکی جان کی قسم خدا تعالی نے کھائی کہ آیہ کریمہ لَعَمْرُكَ اِنَّهُمْ لَفِیْ سَكْرَتِهِمْ
یَعْمَهُوْنَ اس مدعا پر گواہ ہے اور اونکے شہر کی کہ جہان آنحضرت پیدا ہوے تھے
یعنی مکے شریف کی قسم کھائی کہ آیت کریمہ لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ وَاَنْتَ حِلٌّ بِهٰذَا الْبَلَدِ

| صاحب لولاک کی امت مین ہم | آج ہم پر بذل غفران کیجیے | تھا کہان مدح خوان پونہچا کہان |
| --- | --- | --- |
| کیجیے ختم دعا بان کیجیے | تجھکو لکھنا ہو سراپا جو نبی | کافی مداح سامان کیجیے |

اور ساق مبارک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی باریک تھی کہ کان فی ساقیہ حموشۃ کی حدیث اسی معنی پر دلالت کرتی ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ٹخنے سطبر تھے کہ لفظ ضخم الکرادیس اسی بات کیطرف ہدایت کرتی ہو قدم مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان مین یہ حدیث کے لفظ شثن القدمین آیا ہو اور عبداللہ بن بریدہ سے روایت ہے کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم احسن البشر قدما جیسا کہ صورت مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خوب اور بہتر تمام جہان کے خوبرو ون سے تھی ویسا ہی سیرت اور خلق باطنی مین بھی خوب تھے شعر شیود و شکل و شمائل حرکات و سکنات + آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری + آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عقل کل تھی کہ ایسی عقل کامل کیسیکو عنایت نہ ہوئی عوارف مین عن وہب سے لکھا ہے کہ عقل کے سو ٹکڑے ہین ننانوے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین اور ایک ٹکڑہ تمامی مومنان مین ہی وہب بن منبہ تابعی ہین فرماتے ہین کہ اکہتر کتابین سبنے قدما کی پڑھی ہین پایا مینے اون سب کتابون مین کہ حق سبحانہ تعالی نے ابتدای دنیا سے تمام لوگون کو عقل جناب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین دی مگر مانند ذرے کے ریگستان دنیا سے اور علم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایسا تھا کہ خود خدا تعالی فرماتا ہے وَعَلَّمَكَ مَالَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا جملہ امورات کہ متعلق بہ انتظام دنیا و دین ہین اونکی خبر بن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

واسطے نکلین گے جبرئیل اونکے ہمراہ ہونگے اللہ اونپر مہربان رہے گا جیسا کہ پرند جانور اپنی بچون پر
محبت اور پرورش کرنے والے رہتے ہین چنانچہ نعمان سبائی کاغذمین ان صفتہ مرقومہ کردہ
بالا کو دیکھکر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس حاضر ہوے اور چند سوال عرض کیے
حضرت نے سب سوالون کے جواب ارشاد فرمائے اور یہبی خبر فرمائی کہ تمہارا باپ جو لکھہ گیا تہا
اور اوسمین یہ امور لکھے تہے اوسپر عمل بھی کرو تب نعمان سبائی نے سمجھا کہ اوس کاغذ کو
کسیکو خبر میرے سوا نہتی اور آنحضرت کو علم آیا تو بیشک یہی رسول خدا ہین بس صدق دل
سے اوسیوقت باواز بلند کہا اشہد انک رسول اللہ پہر وہ ایسے مسلمان کامل
ایمان ہوے کہ اونکو اسود عنسی نے بہت اذیت پونہچائی تب بہی وہ اسلام سے نہ پہرے
ہاتھہ کاٹے پاون بہی ٹکرے کیے تو بہی وہ کہتے رہے اشہد ان محمدا رسول اللہ
وانک کذاب مفتر علی اللہ عز وجل اور جب وہ دین اسلام سے نہ پہرے تو اسود عنسی
نے آگ روشن کرائی اور اوس آتش سوزان مین نعمان سبائی کو ڈالدیا تب بہی اونہون نے
یہی کہا اشہد ان محمدا رسول اللہ اللہ تعالی نے آگ سے اونکو صحیح اور سالم
بچالیا اور جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہ خبر پونہچی تو آنحضرت نے اپنے اصحاب کو سنائی
حضرت عمر رضی اللہ تعالی عنہ نے کہا الحمد للہ الذی جعل فی امتنا مثل
ابراہیم الخلیل علیہ السلام اور سلمان فارسی جنکی عمر ساڑہے تین سو برس کی
تہی اور راہبان نصاری سے تہے ہمیشہ منتظر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے رہا کرتے تہے
کہ آخر الامر مشرف اسلام سے فیضیاب ہوے کہ قصہ اونکا مفصلاً سیرۃ شامیہ مین مسطور ہے

ذکر سلمان فارسی

اس امر پر شاہد ہے الغرض سورہ والضحی اور سورہ نجم اونکی صورت کی نشانی ہے
اور سورہ طہ اور سورہ فتح اونکی سیرت کی علامت ہے اور مجمع فضائل ظاہریہ اور کمالات
باطنیہ کے اوپر سورہ کوثر اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَر دلالت صریحہ کرنیوالی ہے اور انبیاء سابقین
اور مرسلین اولین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت اور صفت اپنی امتون کو بتا یا کرتے تھے
اور فرمایا کرتے تھے کہ جب وہ تشریف لاوین تم سب اونپر ایمان لانا اور اپنی بہبود سمجھنا
کہ وہ جملہ امورات کی تعلیم فرماوین گے اور آئندہ کی خبرین بتاوین گے اور راہبان نصاری
منتظر قدوم میمنت لزوم کے رہا کرتے تھے اور یہ احبار یہود بہی انتظار مین اپنی عمر صرف کرکے نعمت
عظمی جانتے تھے قصہ نعمان سبائی مشہور ہے حاجت تفصیل کی نہین ہے خلاصہ اوسکا
یہ ہے کہ نعمان سبائی ایک عالم علمائے یہود سے رہنے والے ملک یمن کے تھے کہ اونکا باپ
ایک کاغذ لکھا ہوا اپنے پاس رکھا کرتا تہا اور سفر مین بہی اوس کاغذ کو بطور تعویذ جان کے
حفاظت تمام سے رکھتا تھا اور اپنی اولاد کو نصیحت کیا کرتا تہا جب تمکو معلوم ہووے کہ
کوئی نبی مدینہ مین آئے ہین اوسوقت اس کاغذ کو کھولنا اور پیشتر خبر اسکی کسیکو نہ کہنا نعمان
سبائی کہتے ہین کہ جب تذکرہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مکے سے مدینے مین تشریف لانیکا
سنا اور چرچا جابجا پایا تو اوس کاغذ کو جو میرا باپ وصیت کرکے مرا تھا کھولا دیکھتا کیا
ہون کہ اوس کاغذ مین یہ لکھا ہے ایک نبی خیر الانبیا پیدا ہون گے اور نام اونکا احمد
ہوگا امت اونکی ہر حال خواہ تکلیف مین ہو یا راحت مین حمد الہی مین مصروف رہے گی
اور اونکا خون موجب تقرب الہی ہوگا اور قرآن اونکے سینون مین ہوگا اور جب قتال کے

فی وقایع سال چہارم

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر لائے بعد ازان ام الفضل حضرت عباس کی بی بی یعنی آنحضرت کی چچی
اور ابوذر غفاری اور خالد بن سعید بن العاص اور صہیب اور عمران بن حصین وغیرہ ایمان
لائے اور جب اذیت کفار سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بہت تکلیف پونہچی تو
دار ارقم مین تشریف لیگئے اور جو جو ایذا اور تکالیف آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور
حضرت ابی بکر الصدیق رضی اللہ تعالی عنہ اور حضرت مسعود رضی اللہ تعالی عنہ اور حضرت
بلال رضی اللہ تعالی عنہ اور حضرت عمار بن یاسر کو کفاران نے دی ہین اونکا بیان مدارج النبوہ
اور مواہب لدنیہ اور سیرہ شامی وغیرہ کتب مین مفصلا مذکور ہے الغرض تین سال
تک خفیہ خفیہ دعوت اسلام رہی بعد ازان آیۃ کریمہ فاصدع بما تؤمر واعرض عن
المشرکین نازل ہوئی تب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جہرا اظہار دعوت فرمانا شروع
کیا اور حق اور باطل مین امتیاز صریح کرنا آغاز کیا سال چہارم مین بعثت سے کہ جملہ مشرکین
نے اتفاق اوپر اذیت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کیا اور فقرا صحابہ کو طرح طرح کا
عذاب دینے لگے یہانتک کہ حضرت عمار بن یاسر کے باپ اور ما کو عذاب دیکر مار ڈالا رضی
اللہ عنہم اجمعین اور بعض قریش نے یہود سے استدراک کیا کہ علامات نبوت کے کیا ہین
یہود نے کہا تین باتین استفسار کرو اگر جواب دیوین تو جانو کہ سچے نبی ہین اور مرسل
برحق ہین اور اگر جواب ندیوین تو سمجھو کہ فتنہ انگیز شخص ہے ایک یہ کہ وہ کون لوگ
ہین جو سابق راہ خدا مین نکلے دوسرے وہ کون ہے کہ جو ساری روی زمین پر پھر آیا ہے
تیسرے یہ کہ روح کیا شے ہے چنانچہ تینون امر کا سوال آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

من شاء فلیطالعہا اور ورقہ بن نوفل جو علما نصاری سے تہے قبل از بعثت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مکہ معظمہ مین منتظر کر مقیم تہے اور حضرت خدیجہ سے متفحص حال آنسرور کائنات رہا کرتے تہے آخر الامر کہا اشہد انک نبی ہذہ الامۃ جب وقت بعثت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قریب پونہچا جنون نے خبرین آنحضرتؐ کی کاہنون کو سنائین بتون مین سے آوازین نکلین پتہر اور درخت السلام علیک السلام علیک یا رسول اللہ کہنے لگے در و دیوار سے ندای سلام آنے لگی آپ کے نام مبارک کو لوگون نے بقدرت الٰہی احجار وغیرہ پر لکہا ہوا پایا ایک غلغلہ زمین سے آسمان تک اوٹہا کہ بروز دوشنبہ تاریخ تیسری یا آٹہوین ماہ ربیع الاول سنہ ۴۱ عام الفیل کو کہ جب عمر شریف چالیس برس تہی آفتاب نبوت مطلع موہبت اور عنایت الٰہی سے طلوع ہوا حضرت جبرئیلؑ علیہ السلام سلام لیکر جناب باری تعالیٰ سے آئے پانچ آیتین اِقْرَءْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ سے مَا لَمْ یَعْلَمْ تک غار حرا مین نازل ہوئین حضرت اسرافیل ملازمی پہ خدا تعالیٰ کی جانب سے مقرر ہوے اور حضرت جبرئیلؑ نے عرض کیا کہ آپ جن اور انس کیطرف رسول خدا ہین دعوت کلمہ لا الٰہ الا اللہ کیجیے اور شرک سے لوگون کو باز رکہیے بعد ازان حضرت جبرئیل نے پاؤن زمین مین مارا کہ پانی نکل آیا اوس سے وضو کیا اور حضرتؐ کو بہی وضو کرنے کے واسطے امر فرمایا اور حضرت جبرئیلؑ نماز پڑہنے کو کھڑے ہوے اور حضرتؐ سے عرض کیا کہ آپ میرے ساتھ نماز پڑہیے اول سب سے حضرت بی بی خدیجہ اور حضرت علی بن ابیطالب اور ابوبکر بن الصدیق اور بلالؓ اور زید بن حارث اور عثمانؓ بن عفان اور زبیرؓ بن العوام اور عبدالرحمن بن عوفؓ ایمان آنحضرت

ذکر ظہور نبوت در سال چہلم

سنہ وفات سال دہم

سال دہم مین فارس اور روم کی لڑائی ہوئی کہ آیہ الٓمّٓ غُلِبَتِ الرُّوْمُ فِیْٓ اَدْنَی الْاَرْضِ
وَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ غَلَبِهِمْ سَيَغْلِبُوْنَ فِیْ بِضْعِ سِنِيْنَ نازل ہوئی اور اسی سال مین
ابوطالب نے وفات پائی اور عمر اونکی ستاسی برس کی ہوئی اور بعد وفات ابیطالب کے
بعد تین دن یا پانچ دن کے بی بی خدیجہ رضی اللہ تعالی عنہا نے وفات پائی اور حضرت کے
ساتھ پچیس برس اقامت کی تھی بعد ازان حضرتؐ نے بی بی سودہ بنت زمعہ اور عائشہ بنت
ابی بکر رضی اللہ تعالی عنہما سے نکاح کیا اور زفاف حضرت عائشہؓ سے بعد ہجرت کے واقع
ہوا ہے اور اسی سال مین آنحضرتؐ واسطے دعوت قبیلہ بنی بکر بن وائل کے باہر مکہ معظمہ سے
آئے اور جب وہان پونہچے اونہون نے اوترنے نہ دیا وہان سے قبیلہ قحطان پر واسطے
دعوت کے تشریف فرما ہوئے اونہون نے اولاً جگہہ دی اور پھر رنج پونہچایا وہان سے طائف
اور ثقیف کو تشریف لے گئے زید بن حارثہ اس سفر مین ملازم حضرت کے تھے ایک مہینا
ثقیف مین رہے کسی نے دعوت اسلام قبول نہ کی اور رنج طرح طرح کے پونہچائے جب
وہان کے لوگ پتھر حضرت کی طرف پھینکتے زید بن حارثہ اپنے جسم کو سپر کرتے تھے اور طائف
مین آنحضرتؐ بھی ایک مہینا اور بعض روایت مین دس دن مقیم رہے تھے جب اہل طائف نے
بھی دعوت اسلام کی قبول نہ کی تب آنحضرتؐ مکہ کی طرف ہمراہ وحشی کے جو کہ عارض وقت
ہوا تھا لوٹے اور سر راہ ایک باغ مین پونہچے کہ وہ ملک عتبہ اور شیبہ کا تھا اور عداس
نصرانی یہان مسلمان ہوا بعد ازان ایک مقام ہے کہ جسکا نام بطن نخلہ ہے کہ وہان سے
مکہ ایک شب کی راہ ہے جب آنحضرتؐ بطن نخلہ مین پونہچے وہان ایک شب قیام فرمایا رات کو

واقعات سال پنجم

کیا حضرتؐ نے فرمایا کہ کل کو جواب دونگا اور انشاء اللہ نہ فرمایا اس سبب سے چندروز
تاخیر وحی کے نازل ہونے مین ہوئی بعد ازان وحی نازل ہوئی اور حضرتؐ نے جواب تینون
امر کا فرمایا اول امر کا جواب قصہ اصحاب کہف ہے اور دوسرے کا جواب ذوالقرنین ہے
اور تیسرے امر کا جواب قل الروح من امر ربی فرمایا جیسا کہ قرآن شریف مین مذکور ہے
اور سال پنجم مین معجزہ شق القمر بھی واقع ہوا تب بھی لوگ اکثر اسلام نہ لائے اور ایذا رسانی
سے باز نہ رہے آخر الامر بارہ مرد اور چار عورتین بماہ رجب سنہ پانچ مین مکہ سے نکل
کر کے حبشہ کیطرف ہجرت کر گئے اور بعد ازان آہستہ آہستہ اور صحابہ بھی حبشہ کیطرف جانے
لگے سال ششم مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا حمزہ بن عبدالمطلب اور رضاعی
بھائی ایمان لائے اور بعد تین دن کے انکے ایمان لانے سے حضرت عمرؓ بن الخطاب بھی
ایمان لائے کہ یہ چالیسوین شخص مومنین مین سے تھے سال ہفتم مین جب نشو و نما دین اسلام
کا کفاران مکہ نے دیکھا تو جل بھن کے کباب ہوئے اور ارادہ قتل صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کا کیا اور ابو طالب سے کہا کہ یا اپنے بھتیجے کو ہمکو دو یا ہمسے لڑائی کرو یا منع کرو اپنے برادر زادہ
کو کہ ہمارے بتون کو برا نہ کہے بنی ہاشم نے بسبب غیرت کے آنحضرتؐ کو سونپنا مناسب
نہ جانا اور کفار اور اہل اسلام بنی ہاشم کر متفق ہو گئے مگر ابو لہب باوصفیکہ بنی ہاشم مین سے تھا
شریک نہ ہوا اور تین برس تک دائرہ بنی ہاشم کا تنگ رہا مکالمت اور مناکحت اور مبایعت
بنی ہاشم اور بنی المطلب سے چھوڑ دی اور اقرار مستحکم کیا کہ ہرگز انکو نفع نہ ہونے دین گے
؎ یار گر دوست شود جملہ جہان دشمن باش * بخت گر پشت دہد روے زمین لشکر گیر *

اشہر معجزات اور باہر آیات سے ہے لاکن معجزہ عند المتکلمین مثل معجزہ شق القمر کے
مین ہے کہ اوسکو اونہون نے اول معجزات سے بعد قرآن کے لکھا ہے کیونکہ اسمین
بہی صراحۃً واقع ہوئی تہے اور معراج مین نجدی ضمناً ہے اور وہ بارہ آدمی اوس
خزرج کے سات اون چہہ اصحاب کے کہ جنہون نے بیعت عقبہ اولی مین کی تہی
سم حج مین آئے کہ منجملہ اونکی عبادہ بن الصامت اور عویم بن ساعدہ بہی تہی کہ اوسی
بیعۃ اولی کے پاس بشرف بیعت اسلام مشرف ہوکر مدینہ منورہ کو سوائے ذکوان بن
عبد قیس زرقی کے واپس ہوئے اور مصعب بن عمیر کو حضرتؐ نے حسب درخواست اونکی کے
واسطے تعلیم قرآن شریف اور تعلیم فقہ دین کے ہمراہ جماعۃ موصوفہ کے فرمایا کہ اسی
سال مین اقامت جمعہ مدینہ منورہ مین ہوا اور مصعب بن عمیر نے معاونت جماعۃ موصوفہ
بیچ اظہار دعوت اسلام اور افشای شرائع احکام مین بخوبی کی کہ سعد بن معاذ
سردار قوم سے عبد الاشہل تہے مع تمام قوم کے مسلمان ہوگئے اور ذکوان موصوف
مین حضرت کی ساتہہ مقیم رہے اور جب آنحضرتؐ مدینہ کو تشریف لے گئے تو حضرتؐ کے
ہمرکاب ہوے اسی واسطے انکو مہاجری انصاری کہتے ہین سال سیزدہم [۱۳] مین مصعب
ہمیشہ بعد تعلیم احکام اور شرائع کے سات جماعت کثیر کے قریب پانسو کے اوس
خزرج سے بصحابت قافلہ حجاج مشرکین کے مکہ معظمہ کی طرف روانہ ہوے اور شرف
خدمت سید کائنات سے مشرف ہوے جماعت مصعب بن عمیر کہ قریب تہتر لوگون کے
تہے آدھی رات کو قریب عقبہ کے حضرتؐ کے منتظر شرف قدم بوسی کے ہمیشہ سنا ہین

نماز بجہر آغاز کی کہ سات یا نو جن نصیبین نے آواز پڑہنے قرآن شریف کی سنی جیساکہ
خدا تعالی نے قرآن شریف مین اشارہ بیچ آیہ کریمہ وَاِذْ صَرَفْنَا اِلَیْکَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ
یَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ کے فرمایا جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز سے فارغ ہوئی جنات
حاضر ہوے بسبب دعوت حضرتؐ کے وہ ایمان لائے اور حضرتؐ کے حکم سے اپنی قوم کیطرف
لوٹے اور وہان جاکر اپنی قوم سے کہا یَا قَوْمَنَا اِنَّا سَمِعْنَا کِتَابًا اُنْزِلَ مِنْ بَعْدِ مُوْسٰی جب
آنحضرتؐ مکہ معظمہ کے کنارہ پر پونہچے ایک آواز آئی کہ ای قریش موافق دستور طائف اور
ثقیفون کی سفاہت نہ کرنا اور آنحضرتؐ نے قبائل قریش کے پاس کسی شخص کو واسطے
دینے جوار اور امن کے روانہ فرمایا کسی نے قبول نہ کیا مگر مطعم بن عدی نے پیغام آنحضرتؐ کا
قبول کیا آنحضرت مکہ مین آئے حجر اسود کا بوسہ لیا طواف خانہ کعبہ کا بجالاکے دو رکعت
نماز پڑھی سال یازدہم مین حضرتؐ ایام حج مین عقبہ منا پر کہڑے تھے ایک گروہ اہل
مدینے سے قبیلہ خزرج سے آئے حضرت نے دعوت اسلام فرمائی وہ مسلمان ہوے
مدینہ منورہ کی لوگ قبیلہ بنی عبد الاشہل سے بارادہ حج کے آئے اور حضرت نے دعوت فرمائی
اونہون نے اسلام قبول کیا اور بیعت منا مین جمرہ عقبہ اولی کے پاس کہ جہان اب
بنائے مسجد ہے کی اس بیعت کو بیعت عقبہ اولی کہتے ہین اور اصحاب عقبہ اولی چھ تھے
اسعد بن زرارہ اور جابر بن عبد اللہ بھی اونہون مین سے ہین جب یہ لوگ مدینہ
منورہ مین پہونچے ہر ایک گہر اور مجلس مین چرچا آنحضرت کا ہوا اور دعوت اسلام شائع
ہوئی اور ذکر شریف سے مدینہ معطر اور منور ہوا سال دوازدہم مین معراج آنحضرت کو ہوئی

ف وقائع سال یازدہم

ف وقائع سال دوازدہم

آیا یہ مقصود تمہارا آیا کہ پیران اور جوانان اور کودکان خوش ہو کر واسطے استقبال
آنسرور کائنات کے مرحبا مرحبا کہتے ہوئے دوڑے اور بنی نجار کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم سے قرابت رکھتے تھے اونکی دختروں کی جماعت خوشی سے دف بجاتی ہوئی
اور گاتی ہوئی نکلی چنانچہ ایک بیت اونکے گیت کی یہ ہے ؎ نحن جوار من بنی نجار
+ یا حبذا محمدا من جار + اور پردہ نشین عورتین قبائل انصار کی برسر کوچہا اور بعضی ان
اور چھتون مکانون پر چڑھکر دیکھتی تھین اور خوش ہو ہو کر گاتی تھین ؎ طلع
البدر علینا من ثنیات الوداع + وجب الشکر علینا + ما دعا للہ داع +
اور بعضی روایات مین آیا ہے ایہا المبعوث فینا جئت بالامر المطاع گاتی تھین
الغرض روز دوشنبہ بتاریخ دوازدہم ماہ ربیع الاول آفتاب جمال آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کہ جسجگہ پر منبر مسجد نبوی ہے طلوع فرمایا اور خانہ حضرت ایوب انصاری کا جو
قریب نہاد ہان سات مہینے تخمیناً مقیم رہے او ہزارون معجزات ظاہر ہوتے رہے اور آیات
قرآنی نازل ہوتین رہین ہدایت اور تعلیم امور آخرۃ خلق اللہ کو ہوتی رہی چنانچہ اعاظم
وقائع سنوات ہجرت کے بطور فہرست کے فی الحال مذکور ہوتے ہین اور وہ یہ ہین کہ مسجد
قبا کی بنا اول منازل بنی عمرو بن عوف مین رکھی گئی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور
خلفاء ثلثہ پتھر اوٹھا اوٹھا کر مسجد کی تعمیر مین مشغول ہوتے تھے اور عبد اللہ بن سلام جو کہ اولاد
حضرت یوسف علیہ السلام سے تھے اور احبار یہود مین سے بڑے دانا اور عالم تھے عالمانا
ہوئے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پہچان کر ایمان لاے اور علی الاعلان باواز بلند کہنے لگے

رہا کرتے تھے جب شب عدہ پہونچی پوشیدہ اپنی قوم سے ہوکر بوقت گذرنے دو تہائی رات کے پہاڑ مین کہ قریب عقبہ کے تہا منتظر جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آنے کہ جناب سرور کائنات تشریف لائے سب لوگون نے بیعت حضرت سے کی اس بیعت کو بیعت عقبہ کبری اور ثانیہ کہتے مین ۵ باش تا پیش جمال تو بہار دگر است ٭ یک گل از صد نہ شکفت است گلستان ترا ٭ بعد ازان عمر بن الخطاب ساتھ زید بن الخطاب اور عیاش بن ربیعہ اور بیس سوار اور حمزہ بن عبدالمطلب ور عبد الرحمن بن عوف اور طلحہ بن عبداللہ اور عثمان بن عفان اور زید بن حارثہ اور عمار بن یاسر اور عبد اللہ بن مسعود وغیرہم حسب الامر آنحضرتؐ کے مدینے کو ہجرت کر گئے اور سوای ابوبکر الصدیق اور علی مرتضی رضی اللہ عنہم کے کوئی اور اعیان و مشاہیر اصحاب مین سے حضرتؐ کی پاس مکہ معظمہ مین نہ رہے آخرالامر جناب سرور کائنات حضرت ابوبکر کو اپنے ہمراہ لیکر اور حضرت علی مرتضی کو اپنے بستر پر سلا بعد تین مہینے کے بیعت عقبہ کبری سے بروز دوشنبہ غرہ ربیع الاول کو مدینہ کیطرف ہجرت کر گئے تین شب غار مین اقامت فرمائی اور رستہ مین معجزات کی دکھانے سے خلائق کو مشرف بایمان فرمایا انصار کو ولولہ محبت رسولخدا از بس تھا ہر روز صبح کو منتظر طلوع آفتاب جمال باکمال محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بلندی ہائے مدینہ پر دیکھا کرتے تھے اور بروقت گرم ہونے آفتاب کی واپس اپنے گھرون کو ہوا کرتے تھے اتفاقاً ایک دن بعد انتظار کے واپس اپنے اپنے گھرون کو آئے تھے اور ایک یہود مقام معہود پر منتظر تھا گھر کو واپس نہین آیا تھا ناگاہ کوکبہ قدوم میمنت لزوم کا دیکھا اور چلا چلا کر کے انصار کو کہنے لگا کہ یہ مقصد تمہارا

اور میراث لینا بعد ازان منسوخ فرمایا اور[۸] دو دو رکعتین زیادہ نماز ظہر و عصر اور عشاء مین مقرر ہوئین
اور گرگ[۹] نے گوسفند کے چرواہے سے باتین کین اور حکم واسطے[۱۰] رکہنے روزہ عاشورا کے فرمایا
اور برا[۱۱] بن معرور جو نقبار انصار اور قوم خزرجی اسلمی اور بیعت کنندگان عقبۂ ثانیہ کے تھے
اور اسعد[۱۲] بن زرارہ کہ جو نقبار انصار اور بیعت کنندہ عقبہ اولی سے تھے اور کلثوم[۱۳] بن الہدم اور
عثمان[۱۴] بن مظعون جو مہاجرین سے تھے وفات پائی اور جماعت[۱۵] مشرکین کہ منجملہ اونکی عاص
بن وائل سہمی پدر عمرو بن العاص اور ولید بن مغیرہ باپ خالد بن الولید کے بہی تہی مرگئی
اور ابو[۱۶] قیس انصاری نے ایک قصیدہ نعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین تصنیف
کیا اور[۱۷] سحر بہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ہوا اور شاس[۱۸] بن قیس اصحاب نبی پر گذرا
اور ایک[۱۹] یہودی نے ہونا وصف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا توراۃ مین لکہا ہوا قبول
کیا اور مسلمان ہوا اور حالانکہ اوسکے باپ نے انکار کیا ہونے وصف سے بیچ
توراۃ کے اور عبد[۲۰] اللہ بن زبیر پیدا ہوئے اور غلام[۲۱] تمیم داری نے چراغ اول مدینہ
منورہ مین روشن کیا اور[۲۲] آنحضرت نے کالی عورت کو خواب مین دیکہا اور اذان[۲۳] شروع
ہوئی اور مالک[۲۴] بن الصیف یہودی نے مخاصمہ کیا اور[۲۵] آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
قبلہ اس مین تشریف لائے اور تحویل[۲۶] قبلہ ہوا نماز پڑہنا بیت المقدس کیطرف موقوف
ٹہرا اور ماہ[۲۷] ذی الحجہ مین نکاح حضرت علی بن ابیطالب رضی اللہ تعالی عنہ کا حضرت فاطمہ
رضی اللہ تعالی عنہا سے ہوا کہ اوسوقت عمر حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اکیس برس پانچ مہینے کی
تہی اور روزہ[۲۸] رکہنا رمضان کا اور ادا کرنا زکوۃ کا فرض ہوا اور نماز[۲۹] پڑہنا عید کی اور ادا کرنا صدقہ

اشھد ان لا الٰہ الا اللہ واشھد ان محمدا عبدہ و رسولہ اور زید بن حارثہ
اور ابو رافع کو جو کہ غلام آزاد کردہ آنحضرت کے تھے بطرف مکہ معظمہ کے واسطے لانے
حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور ام کلثوم رضا اور سودہ بنت زمعہ اور واسطے لانے
اسامہ اور اونکی ما اور ام ایمن کے حسب ایما آنسرورکائنات کے ہوکر ہمراہ اپنے لائے
کہ عبد اللہ بن ابی بکر رضہ نے بھی عیال اپنی باپ کے مکے سے مدینے مین بہمراہی جماعت
موصوفہ کے لائے اور بنیاد مسجد نبوی کی رکھی گئی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مع
دیگر صحابہ کرام اینٹین رکھتے تھے اور یہ شعر بطور رجز زبان فیض بنیان سے پڑھتے تھے
اللھم لا خیر الا خیر الاخرۃ + فارحم الانصار والمھاجرۃ + اور
حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی عمر نو سال کی تھی کہ ماہ شوال مین زفاف آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اور بعض مہاجرین جو کہ بعفن ہوای مدینے سے بیمار ہوگئے
تھے ببرکت دعا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے شفایاب ہوے اور سلمان فارسی کہ جنہوں نے
بقول بعض زمانہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا پایا اور بقول بعض اونکی عمر ساڑھے تین سو برس
کی ہوئی صدق دل سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایمان لائے اور بآواز بلند
کہنے لگے لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ اور آنحضرت نے فرمایا سلمان منا
اھل البیت اور عقد مواخات درمیان مہاجرین اور انصار کے مقرر کرائی گئی اس
مضمون سے کہ آپس مین مواسات اور مدارات رکھین اور ایک دوسرے کی میراث پائے
اور علی بن ابیطالب کرم اللہ وجہہ سے آنحضرت نے فرمایا انت اخی فی الدنیا والاخرۃ

۳۹ غزوہ بدر کبری کہ اسکو بدر عظمی اور بدر ثانیہ بھی کہتے ہین

۴۰ سریہ عمیر بن عدی الخطمی کا طرف عصماء بنت مروان زوجہ یزید بن زید الخطمی کے

۴۱ سریہ سالم بن عمیر کا طرف ابی عفک یہودی کے

۴۲ غزوہ بنی قینقاع

۴۳ غزوہ سویق

۴۴ سریہ محمد بن مسلمہ کا طرف کعب بن اشرف یہودی کے

۴۵ غزوہ نجران کہ جسکو غزوہ بنی سلیم کہتے ہین

۴۶ سریہ زید بن حارثہ طرف قردہ کے

۴۷ غزوہ احد

۴۸ غزوہ حمراء الاسد

۴۹ سریہ ابی سلمہ بن عبد اللہ بن عبد الاسد کا طرف قطن جبل کے

۵۰ سریہ عاصم بن ثابت کا طرف رجیع کے

۵۱ غزوہ بنی النضیر

۵۲ غزوہ ذات الرقاع

۵۳ غزوہ دومۃ الجندل

۵۴ غزوہ مریسیع کہ اسکو غزوہ بنی المصطلق بھی کہتے ہین۔

۵۵ غزوہ خندق کہ اسکو غزوہ احزاب بھی کہتے ہین

۵۶ سریہ محمد بن مسلمہ طرف قرطا کے

۵۷ غزوہ بنی لحیان

۵۸ غزوہ غابہ معروف بغزوہ ذی قردہ

۵۹ سریہ عکاشہ بن محصن اسدی کا طرف غمر مرزوق کے

۶۰ سریہ محمد بن مسلمہ کا طرف ذی القصہ کے

فطر کا مقرر شہرا اور در باب اجازت قتال کے بسبب ظلم کثیر الوبال کے آیہ کریمہ اُذِنَ لِلَّذِیْنَ یُقَاتَلُوْنَ بِاَنَّہُمْ ظُلِمُوْا وَاِنَّ اللّٰہَ عَلٰی نَصْرِہِمْ لَقَدِیْرُ الَّذِیْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِیَارِہِمْ بِغَیْرِ حَقٍّ اِلَّا اَنْ یَّقُوْلُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ نازل ہوئی تب آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم واسطے مٹانے شرک کے اور واسطے ظاہر کرنے کلمۂ توحید لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کے فوج کشی اور پر اعدای دین الٰہی کے کی بہت جگہہ خود بنفس نفیس تشریف لیگئے اور بہت جگہ لوگون کو روانہ فرمایا اور اعانت اور امداد مین مصروف رہے معتبر کتابون مین لکھا کہ ستائیس غزوات آنحضرت نے فرمائی کہ خود بنفس نفیس ان لڑائیون مین تشریف لیگئے ہین اور اپنی ذات سے لڑائیون مفصلۂ ذیل مین مقاتلہ فرمایا ہے بدر احد مریسیع قریظہ فتح مکہ حنین طائف خندق اور جس جگہ خود بنفس صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تشریف نہین لیگئے وہ سینتالیس سرایا مین سو جملہ غزوات اور سرایا چوہتر ہوسے اور بعوث علاحدہ ہین کہ منجملہ بعوث اور سرایا اور غزاوات کے چند اسمار بتفصیل ذیل مین اور دیگر وقائع کے نام مندرج ہوتے ہین

عزوہ ابوار کہ جسکو غزوہ ودان بھی کہتے ہین بعث حمزۃ بن عبد المطلب طرف طرف قریش کے سیف البحر کے

سریہ عبیدہ بن الحارث طرف بطن کے سریہ سعد بن ابی وقاص کا طرف خرار کے

غزوہ بدر اولے سریہ عبد اللہ بن جحش رضی اللہ تعالی عنہ کا طرف نخلہ کے

۸۴ سریہ شجاع بن وہب الاسدی کا طرف بنی عامر یا لسی کے

۸۵ سریہ کعب بن عمیر الغفاری کا طرف ذات اطلاع کے

۸۶ سریہ موتہ

۸۷ سریہ عمرو بن العاص کا طرف ذات سلاسل کے

۸۸ سریہ ابی عبیدہ بن الجراح کا کہ اسکو غزوہ سیف البحر اور سریۃ الخبط بھی کہتے ہین

۸۹ سریہ ابی قتادہ بن ربعی الانصاری کا طرف حضرہ کے

۹۰ سریہ ابی قتادہ کا طرف بطن اضم کے

۹۱ فتح مکہ زادہا اللہ تعالی تعظیماً و شرفاً

۹۲ غزوہ حنین

۹۳ سریہ طفیل بن عمرو الدوسی کا طرف ذی الکفین کے

۹۴ غزوہ طائف کا

۹۵ بعث قیس بن سعد بن عبادہ کا طرف یمن کے

۹۶ بعث عیینہ بن حصن الفزاری کا طرف بنی تمیم کے

۹۷ بعث ولید بن عقبہ کا طرف بنی المصطلق کے

۹۸ سریہ قطبہ بن عامر بن حدیدہ کا طرف خثعم کے

۹۹ سریہ ضحاک بن سفیان کلابی کا طرف بنی کلاب کے

۱۰۰ سریہ علقمہ بن مجزز المدلجی کا طرف حبشہ کے

۱۰۱ سریہ علی بن ابیطالب کا طرف فلس کے

۶۱ سریہ زید بن حارثہ کا طرف بنی سلیم کے

۶۲ سریہ زید بن حارثہ کا طرف عیص کے

۶۳ سریہ زید بن حارثہ کا بجانب طرف کے

۶۴ سریہ زید بن حارثہ کا جانب حسمی کے

۶۵ سریہ عبدالرحمن بن عوف کا جانب دومۃ الجندل کے

۶۶ سریہ علی بن ابیطالب کا جانب بنی سعد بن بکر کے ـ

۶۷ سریہ زید بن حارثہ کا جانب ام قرفہ فاطمہ بنت ربیعہ ابن یزید فزاریہ کے

۶۸ سریہ عبداللہ بن عتیک کا واسطے قتل کرنے ابی رافع عبداللہ یہودی کو کہ اسکو سلام بن ابی الحقیق بہی کہتے ہین ـ

۶۹ سریہ عبداللہ بن رواحہ کا طرف اسیر بن ذرام یہودی کے

۷۰ سریہ کرز بن جابر فہری کا طرف عرنیین کے

۷۱ سریہ عمرو بن امیہ ضمری کا طرف ابی سفیان بن حرب کے

۷۲ غزوۂ حدیبیہ

۷۳ غزوۂ خیبر

۷۴ فتح وادی القری

۷۵ سریہ عمر بن الخطاب رض کا جانب ترب کے

۷۶ سریہ ابوبکر الصدیق رضی اللہ تعالی عنہ کا جانب بنی کلاب کے

۷۷ سریہ بشیر بن سعد انصاری کا طرف بنی مرہ کے

۷۸ سریہ غالب بن عبداللہ اللیثی کا طرف میفعہ کے

۷۹ سریہ بشیر بن سعد انصاری کا طرف یمن کے

۸۰ عمرۃ القضاء کہ اسکو عمرۃ القضیہ بہی کہتے ہین

۸۱ سریہ ابن ابی العوجاء السلمی کا جانب بنی سلیم کے

۸۲ سریہ غالب بن عبداللہ اللیثی کا طرف بنی الملوح کے

۸۳ سریہ غالب بن عبداللہ اللیثی کا طرف مصاب اصحاب بشیر بن سعد کے

انبیا سے کے ہوتے ہین کیونکہ اونکے خوارق مین دعوی نہین ہوتا ہے اور آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کی کرامات خاصہ ہزارون ہین لاکن منجملہ اونکے بیان بطریق اختصار کے
بقدر تسامی کرامات خاصہ کے عرض کرتا ہون اولاً یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
جملہ انبیاء کرام سے از روی پیدایش کے اول نبی ہین جیساکہ مواہب لدنیہ کی قسم رابع المقصد
رابع مین مذکور ہے انہ اول النبیین خلقاً و نبوة اگر کوئی شخص اعتراض کرے کہ نبوة وصف
ہے اور وصف بغیر وجود کے موصوف کو متحقق نہین ہوتا ہے پس جب تلک کہ عمر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کی چالیس برس کی نہ پہونچی تلک نبوت کا ہونا بھی عند اللہ عقلاً متحقق نہین ہوتا ہے تو جواب اوسکا یہ ہے کہ عند اللہ
نبی ہونے کے معنی یہ ہین کہ تقدیر مین ہونا آنسرور کائنات کو نبی مقرر فرمایا تھا کہ ظہور
اوسکا بعد گذر جانے چالیس برس کے عمر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عند الناس
بسبب نزول وحی اور دعوی نبوت کے ہوا جیساکہ مہندس کسی مکان بنانیکا ارادہ
کرتا ہے تو اوسکی شکل مثلث یا مربع یا مخمس یا مسدس یا مثمن یا مستطیل یا مدور یا معین یا شبہ
معین وغیرہ تصور کرکے لاگت اور مصارف مکان کی لکڑی اور پتھر اور چونہ وغیرہ
مصالحات تصور کرتا ہے اور اپنے کارخانے مین لکھتا ہے اور بعد ایک مدت دراز کے بروقت
مناسب کے بموجب تقدیر اور تقدیر کرنے سابق کے ظاہر ظہور بناتا ہے ویسا ہی اللہ تعالی نے
ولا تقدیر سب انبیا سے پہلے آنحضرتؐ کو پیدا فرمایا تھا کہ اس سوال و جواب کا ذکر مواہب
لدنیہ مین بیچ مقصد اول کے ابتدا اس عبارت عربی سے مسطور ہے فان قلت ان
النبوة وصف لا بد ان یکون الموصوف بہ موجوداً وانما یکون بعد بلوغ اربعین

سنہ ۱۰۱ سریہ عکاشہ بن محصن کا طرف جناب ارض عذرہ کے

سنہ ۱۰۳ غزوہ تبوک کہ جسکو غزوہ عسرہ کہتے ہین

سنہ ۱۰۴ حج ابی بکر الصدیق رضہ

سنہ ۱۰۵ بعث ابی موسی اور معاذ کا طرف یمن کے

سنہ ۱۰۶ ارسال خالد بن ولید کا طرف بنی عبد المدان کے

سنہ ۱۰۷ ارسال علی بن ابیطالب کا طرف یمن کے

سنہ ۱۰۸ حج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ جسکو حجۃ الوداع اور حجۃ الاسلام اور حجۃ البلاغ کہتے ہین

سنہ ۱۰۹ سریہ اسامہ بن زید بن حارثہ کا طرف اہل ابنا بالبلقاء کے

الغرض عمر شریف صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی باسٹھ ۶۲ برس کی تخمیناً اس دنیاء فانی مین واسطے ہدایت اور رحمت مخلوقات کے رہی کہ اس عمر مین خصوص زمانہ نبوت مین لاکھون امور کی تعلیم فرمائی اور لاکھون باتون کی اخبار قبل از وجود ارشاد فرمایئن اور لاکھون معجزے دکھلائے اور اونکی وفات کے بعد جو صحابہ کرام اور آل عظام اور تابعین اور تبع تابعین اور علما اور صلحا اور شہدا اور اولیا اور قطب اور ابدال اور اوتاد جو گذرے اون سے بہی فیض تعلیم امور دینی اور اخبارات قبل از وجود بہی واقع ہوئے اور آیندہ روز قیامت تک یہ فیض قائم رہے گا اور ابد تک معجزات اولیاء کرام سے ظاہر ہونگے کہ وہ درحقیقت معجزات جزئیہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہین اور اولیاء اللہ کے وہی معجزات کرامات ہین کہ اولیا جیسا کہ انبیا جزء مقدمہ تائید دین الہی کے ہوتے ہین ویسا ہی اولیا کے خوارق بہی اظہار معجزات

الذهنی سبب لوجود الخارج العینی فهو سابق لا محالة وکذلک فاعلم ان الله تعالی یقدر ثم یوجد علی وفق التقدیر ثانیا انتهی وهو متعقب بقول الشیخ تقی الدین سبکی انه قد جاء ان الله خلق الارواح قبل الاجساد فقد تکون الاشارة بقوله کنت نبیا الی روحه الشریفة او الی حقیقة من الحقائق والحقائق تقصر عقولنا عن معرفتها وانما یعلمها خالقها ومن امده الله تعالی بنور الهی ثم ان تلک الحقائق یوتی الله کل حقیقة منها ما یشاء فی الوقت الذی یشاء فحقیقة النبی صلی الله علیه وسلم قد تکون من خلق آدم اتاها الله تعالی ذلک الوصف بان یکون خلقها منهیة لذلک وافاضه علیها من ذلک الوقت فصار نبیا وکتب اسمه علی العرش واخبر عنه بالرسالة لیعلم ملائکته وغیرهم کرامته عنده فحقیقته موجودة من ذلک الوقت وان تاخر جسده الشریف المتصف بها واتصاف حقیقته بالاوصاف الشریفة المفاضة علیه من الحضرة الالهیة وانما یتاخر البعث والتبلیغ وکل ماله من جهة الله ومن جهة تاهل ته الشریفة وحقیقته معجل لا تاخر فیه وکذلک استنباؤه ایتاؤه الکتاب والحکم والنبوة وانما المتاخر تکونه وتنقله الی ان ظهر صلی الله علیه وسلم وقد علم من هذا ان من فسره بعلم الله

